ساتھ ہنسا تھا۔

''کیا آپ ملاکہ کو مِس کریں گی' پے تالیہ؟''

تھوڑی دیر بعد وہ سمندر کو دیکھتے ہوئے بولا۔ چاروں طرف گویا نیلی چادر سی بچھی تھی جس پہ وہ تیر رہے تھے۔

''یہاں ہے ہی کیا جسے میں مِس کروں گی؟''

''یہاں ہے ہی کیا؟ محترمہ! یہاں آپ شہزادی ہیں' حکم چلاتی ہیں' بے پناہ طاقت کی مالک ہیں۔ اور وہاں آپ لوگوں کی جیبیں کاٹتی پھرتی تھیں۔ روپ دھار دھار کے نوکریاں کرتی تھیں۔''

تالیہ نے برہمی سے اسے دیکھا۔ ''زیادہ طنز کرنے کی ضرورت نہیں ہے ورنہ میری خوش اخلاقی ایکسپائر ہو جائے گی۔''

ایڈم کے چہرے کے زاویے فوراً سیدھے ہوئے۔ تالیہ تفاخر سے مسکرائی' مگر بجائے تعظیم پیش کرنے کے وہ ایک دم اٹھ کھڑا ہوا۔ تالیہ نے چونک کے گردن موڑی۔

سامنے سبز سی لکیر دکھائی دے رہی تھی۔ دور کوئی جزیرہ سا تھا۔

''یہی ہے.... یہی ہے تین چاند والا جزیرہ۔'' وہ جوش سے کھڑا سپاہیوں کو ہدایت دینے لگا۔ ''کشتی کو اس طرف لے جاؤ۔''

وہ بے چینی سے اٹھی اور آسمان کو دیکھا۔ ''شام ڈھلنے کے قریب ہے۔ ہمیں چاند نکلنے کے وقت تک اس جگہ پہ پہنچ جانا چاہیے۔'' پھر چغہ سنبھالتی ہوئی آگے بڑھی اور سپاہیوں کے سر پہ جا رکی۔

''جزیرے پہ ضرور کوئی نہ کوئی ہمارا منتظر ہوگا۔'' وہ بلند آواز میں بولی اور سب رک کے اسے سننے لگے۔ ''سپاہی' فوج' مقامی لوگ۔ کوئی بھی ہو سکتا ہے۔ مگر تم لوگ.... تم پوری جانفشانی سے لڑو گے۔ یاد رکھو' ہم نے زندہ واپس جانا ہے وہ سب لے کر جس کے لیے ہم آئے ہیں۔ واپس پہنچ کے نہ صرف میں تم میں سے ہر ایک کو انعام و اکرام سے نوازوں گی بلکہ تمہیں آزاد بھی کر دوں گی۔'' وہ پورے قد سے کھڑی ان سے مخاطب تھی۔ ہوا سے چغہ پھڑ پھڑا رہا تھا اور ٹوپی پیچھے کو ڈھلک گئی تھی۔

''لیکن اس سے پہلے.... تم لوگوں کو لڑنا ہوگا۔ اس جزیرے اور اس کے آسیبوں سے.... تمہیں لڑنا ہوگا' اپنی شہزادی کے لیے لڑو گے نا؟''

''آپ ہمیں ہر امتحان میں پورا پائیں گی' شہزادی۔'' ایک سپاہی جوش سے بولا تو وہ مسکرائی اور گردن موڑ کے ایڈم کو دیکھا۔

''سارے خزانے' ساری جابز' تعلیم' ایوارڈز' انسان جو کچھ بھی حاصل کر لے' ہر چیز ایک طرف۔ اور ''طاقت اور حاکمیت'' ایک طرف ہے' ایڈم۔ ہاں' شاید اس چیز کو میں مِس کروں گی!''

ایڈم بس مسکرا دیا۔

وہ دونوں اب ساتھ ساتھ کھڑے تھے۔ کشتی تیزی سے تیرتی ہوئی جزیرے کے قریب جا رہی تھی۔ تالیہ کا دل زور زور سے دھڑک رہا تھا۔ وہاں کیا ان کا منتظر ہوگا؟

کوئی آسیب.... کوئی فوج؟

☆☆☆

سلطنت محل پہ شام اترتی دکھائی دے رہی تھی اور اونچی دیواروں پہ لگی قندیلیں جلنے لگی تھیں۔ غلام اور کنیزیں نظم و ضبط سے سارے کام نپٹاتے پھر رہے تھے۔ ایسے میں محل کی ایک اونچی بالکونی میں ملکہ یان سوفو کھڑی تھی۔ سینے پہ بازو لپیٹے' وہ تاج اور زیورات سے لدی پھندی' مسکرا کے نیچے دیکھ رہی تھی۔ بڑے دن بعد وہ اتنی پرسکون نظر آتی تھی۔

''اتنے پریشان کیوں ہو' وانگ لی؟'' اس کا مخاطب چینی سفارت کار عقب میں کھڑا تھا۔ چہرہ بے چین اور اداس لگتا تھا۔

''ملکہ عالیہ! مراد راجہ نے میرے غلام کو گرفتار کر لیا ہے۔ مجھے یہ سوچ کے خوف آ رہا ہے کہ اب کیا ہوگا؟''

(باقی آئندہ ماہ ان شاء اللہ)






شازیہ جمال

منہا کی دادی اکثر علی الاعلان یہ کہتی پائی جاتیں کہ ''کسی سے رشتہ جوڑتے وقت لڑکی سے پہلے اس کی ماں کو دیکھ لو کیونکہ لڑکیاں ماں کا عکس ہوتی ہیں اور لڑکے باپ کا پرتو۔'' لیکن دادی اپنے اس فرمان سے یوں مکر جائیں گی' یہ اس کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا۔ کیونکہ خاندانی تاریخ گواہ تھی کہ دادی نے اپنی زندگی میں جو بات کہی اور چھوٹے